کی کہ نہایت خوشبودار ہوتا ہی دونا دال مضموم اور واو معروف سے دوچند اور بعضے
دگنا کاف فارسی سے بجاے واو کے بھی کہتے ہین دودھی ایک سبزہ ہی شیردار اور
شاہجہان آباد مین دودھی دال ثانی مشدد اور بغیر واو کے کہتے ہین اور رسالہ نعات
ہندی مین لکھا ہی کہ بعضی عورتین بعض اعضا پر سوزن سے زخم لگا کر اس نبات کا شیر اون
زخمون کو لگاتی ہین اور چھوڑ دیتی ہین یہان تک کہ وہ جگہہ نیلی پڑ جاوے اور یہ رسم اکثر
نواح پورب مین ہی انتہے مفاد کلامہ دھکا دال مفتوح مخلوط الہا اور کاف تازی مشدد
مع الالف سے صدمہ دھپا دال مفتوح مخلوط الہا اور باے فارسی مشدد مع الالف سے
صدمہ دست کہ کیسکی سر پر پہونچاوین جیسے طمانچہ صدمہ ہے ہاتھہ کا چہرہ پر دھول
مثلہ لیکن فرق اتنا ہی کہ بہ نسبت اول کے اسمین صدمہ کم ہوتا ہی دھوم شور وغل
دھوم دھام مثلہ اور لفظ دھام تنہا نہین آتا دھولی گاذر ڈھولی دال ہندی مضموم
مخلوط الہا اور واو مجہولہ اور لام مع الیاے برگ پان اکٹھی بندھی ہوئی کہ عدد مین
دوسو سے کچھہ کم یا زیادہ ہوتی ہین دھنیا دال مضموم مخلوط الہا اور نون ساکن اور
یاے تحتانی مع الالف سے نداف اور دال مفتوح سے کشنیز دھتورہ ایک درخت
ہی کہ تخم اوسکے نشہ آور ہین اور بسبب شہرت کے حاجت تفصیل کی نہین رکھتا دھڑکا
دل کا تڑپنا دھرہ دال مکسور اور ہاے ہوز ساکن اور رے مہملہ مفتوح اور ہای مختفی
سے عبادت گاہ ہنود دہلیز آستانہ دھریہ ایک طائفہ ہے کہ وجود صانع کا قائل نہین
دھمال دال مفتوح اور ہاے مخلوط اور میم مشدد سے اوچھلنا اور کودنا قلندرون کا
دھوان دخان دھرتی زمین دھڑ رائی ہندی سے بدن دھڑا دھڑ متواتر زمین پر
کسی کلان چیز کا گرنا دھر دال مضموم سے انتہا دھری دال مضموم سے ایک جزو ہی

ارا بہ کا دھمکا آواز جو کسی کے کودنے سے پیدا ہو دھسنا فرو ہو جانا کسی چیز کا زمین
مین مثلا پاؤن کا دھسنا دھان شالی دھیل دال ہندی مخلوط الہا اور یاے تحتانی
معروف سے رنگ دھیٹ دال ہندی مخلوط الہا اور یاے تحتانی معروف اور تاے
فوقانی ساکن سے شوخ کہ کسی کا کہنا نہ مانے دھب انداز اور وضع ڈھج انداز دھجا
بیرق جو نیزہ پر نصب کرین دھجی جیم مشدد سے پارہ جامہ کہ دراز اور کم عرض ہو دھگڑا
دال مفتوح مخلوط الہا اور کاف فارسی ساکن اور رے مہملہ مع الالف سے عاشق زانی
دہی جزات دھون یاے مخلوط سے بال دھی دال مکسور اور ہاے مخلوط اور یاے
معروف سے دختر دھیا دال مکسور مخلوط الہا اور یاے معروف اور میم مع الالف سے ذرا آہستہ
دھیما تتالہ ایک قسم ہے تتالہ کی مقابل جلد تتالہ کے اور تتالہ ایک قسم ہے تال کی جو ضبط
نغمہ کیواسطے مقرر کیے گئے ہین دھر دھکتا جلد چلے آنا سودا کا مصرعہ شکوے کی ہجو مین
دھر دھمکا وہان سے لڑتا ہوا شہر کی طرف ہو دیوٹ چراغدان دیوالی تہوار ہنود
کا جو معروف ہے ڈیوڑھی دال ہندی مکسور اور یاے تحتانی مجہولہ اور واو ساکن
اور رے ہندی مکسور مخلوط الہا اور یاے تحتانی معروف سے دروازہ دیوتا
ہنود مین ایک مخلوق ہے مثل فرشتون کے دیوا چراغ اور اوسکو دیا بھی کہتے ہین
دیمک ایک کرم ہے برابر چیونٹی کے کہ لکڑی کو کھا کر خاک کر دیتا ہے دیدار دیکھنا دیدارو
جو شخص کہ شکل اور صورت کا اچھا ہو دیپ آتش دیپک ایک قسم ہے سرود کی کہتے ہین
کہ اوسکے اثر سے آگ لگ جاتی ہے دیگ ظرف کلان کھانا پکانے کا دیوار معروف دیس
دال مہملہ مکسور اور یاے تحتانی مجہولہ اور سین مہملہ ساکن سے وطن اسیواسطے دیار غیر کو
پردیس کہتے ہین دیسی جو میوہ کہ ہندوستان مین پیدا ہو مقابل ولایتی کے لیکن شہر

یہ ہے کہ وہ میوہ ولایت میں بھی ہوتا ہو مثلاً انار دیسی ہندوستان کا انار جیسے انار ولایتی
وہ جو ولایت میں پیدا ہوا ہو اور اسیواسطے انبہ کو دیسی نہیں کہتے دیسا وہ غاسچ کہ
ایک سال کے لیے کے واسطے کہا اگرچہ دیہہ دال بکسر اور یاے تحتانی مجہولہ اور یاے ساکن
سے بدل ... باز دیا اور یاے معروف کے بعد ہاے ہوز کے مثلہ دیہن دال بکسر اور
یاے تحتانی مجہولہ اور نون ساکن سے ہندی میں بمعنی قرض کشت و بیار قرضدار
دیر درنگ دیر آئی درست آئی یعنی جو کام دیر لگا کر ہوتا ہے اچھا ہوتا ہے اور
کم نقصان اور خرابی اوسمیں نہیں رہتی ڈیرہ دال ہندی بکسر اور یاے تحتانی
مجہولہ سے خیمہ اور بمعنی مطلق گھر کی بھی مستعمل ہے مثلاً میں اپنے ڈیرہ کو جاتا ہوں فصل
راے مہملہ رانگ ایک قسم ہے فلزات کی کہ جسکو عربی میں رصاص اور فارسی میں
ارزیز ... میں راس حمل اور بروج فلک راہی دانہ معروف ہے کہ اوسکو خردل ...
ہیں راب شیرہ کہ قند کی چاشنی سے ٹپکتا ہے اور جمع ہو کر دانہ دار مثل قند کے ہوتا ہے
رات تاے فوقانی سے شب راتب وظیفہ گھوڑی کا راہ رستہ اور ہندی میں بمعنی
راس کے جو عقدہ ہے عقد تین جوزہر میں سے مقابل میں ذنب کے جب چاند یا آفتاب
اوسکے قریب آتا ہے گہن لگ جاتا ہے راج حکومت ہنود کی اور سعار راجہ حاکم قوم
ہنود سے رانی زن راجہ را ... راضی خوشنود راحت آرام راگ سرود
وہ جو راگ سے منشعب ہو ... ایک آلہ ہے کفشیر و وزن کا راتنا ایک نان خورش ہے
کہ دہی میں کدو کو ریزہ ریزہ کرکے ڈالتے ہیں رانڈ راے مہملہ مع الالف اور نون غنہ
اور دال ہندی سے زن بے شوہر اور بمعنی مطلق عورت کے بھی اسیواسطے اوسمیں
تصرف کر کے رنڈی کہتے ہیں اور رنڈی بمعنی مطلق عورت کے ہے اگرچہ مجاز عرف حال

کے بمعنی زنان فاحشہ کی مستعمل ہو گیا ہی رانچہ آلات پیشہ وران رپ خدار بخیہ
رای دوم ہندی اور بعد اوسکے یای تحتانی معروف ایک خورش ہی مثل
ملائی کے کہ دودھ سے بناتی ہین رپ رای مکسورا اور بای فارسی ساکن ہی ہندی
مین بمعنی دشمن کی ہے اور اردو مین اوس شخص کو کہتے ہین کہ کسی شخص کے بہت درپی
ہو کسی کام کے واسطے مثلاً تم بہت رپ ہوی رباب نام ہی ایک ساز کا رای بزبر ای
مہملہ مفتوح اور بای موحدہ مفتوح اور رای ہندی ساکن سے مسافت بعیدہ کو طی کرنا
اسطرح کہ اوسپر کچھہ فائدہ مترتب نہو رت موسم رای مہملہ مضموم اور تای فوقانی
ساکن سی موسم رتوندہ ایک بیماری ہے جسکو شب کوری کہتے ہین رتوار رای مہملہ
مفتوح اور تای فوقانی ساکن اور واو مع الالف سی نام ہی ایک سنگ کا سرخ رنگ
کہ بعضے بیماری کی اندر اطفال کے گلی مین لٹکاتے ہین رجواڑہ وہ نواح کہ راجاؤن کی تحت
کی عملداری ہو رجا ہوا شکم سیر رچنا بو کا کپڑی وغیرہ کا کسی شی کی بو سے اسطرح سے
متاثر ہونا کہ وہ بو اوس سے زائل نہو رخ چہرہ اور نام ایک مہرہ شطرنج کا رخ
کرنا متوجہ ہونا رد پھیر دینا کسی چیز کا اور کسیکی دلیل کو اوٹھا دینا جیسے مین نے
اوسکی بات کو رد کر دیا اور بمعنی قی کے بھی ردّا دال مشدد سی مرتبہ دیوار گلی سی
اوسکو فارسی مین داغی کہتے ہین رس شیرہ رستہ راہ رستہ روکنا رستہ مین مزاحم
ہونا کسی راہ چلنے والی کا رستہ بہکانا اوس راہ پر ڈال دینا کہ اوس سے منزل کو
نہ پہونچین رسنا رای مہملہ مکسورا اور سین مہملہ ساکن اور نون مع الالف سے
آہستہ آہستہ ٹپکنا پانی کا رسیا رای مہملہ مفتوح اور سین مہملہ ساکن اور یای تحتانی
مع الالف سی وہ کہ وضعداری اور راگ و رنگ کی صحبت سی بہت میل رکھتا ہو رسی

رسن خورد رسنا رسن کلان نہایت سطبر رشتہ راے مہملہ مکسور اور شین معجمہ ساکن اور
تاے فوقانی مفتوح اور ہاے ساکن سے تاگا اور قرابت رشوت معروف رثت نرم ولی رقیق
تیلی چیز رکابی ظرف یعنی رکابی سا منہ چکلا اور چوڑا منہ انشا اللہ خان کا شعر
شب مہ مین کہتا ہے وہ ماہ سے یہ رکابی سے اس منہ پہ اتنا گھمنڈ + رکا بار وہ شخص کہ
مرتا اور اچار بناوے اور فروخت کرے رگ راے مہملہ مفتوح اور کاف فارسی ساکن
معروف اور ایسی عادت بد کہ اوسپر بہت اصرار ہو رگی وہ شخص کہ ایک عادت بد پہ
بہت اصرار رکھتا ہو رگیا مثلہ رن جنگ رنڈی زن عموماً اور زن فاحشہ خصوصاً
رنجک وہ باروت کہ پیالہ توپ اور بندوق پہ رکھین رونا راے مہملہ مفتوح اور
واو ساکن اور نون غنہ اور دال مہملہ ساکن سے پامال کرنا کسی چیز کا رونا گریہ کرنا
روپہ شکل روپا کھوٹی چاندی روپیہ قطعہ چاندی کا سکہ لگا یا ہوا روکھا وہ طعام
جو سالن کی ساتھہ نہ کھایا گیا ہو اور یعنی بدمزاج اور بے التفات کی بھی کہتے ہین
جیسے کہین وہ نہایت روکھا ہوا روکھا سوکھا یعنی اول روکھڑ کے روکھہ درخت
روگ بیماری رومال وہ ٹکڑا کپڑے کا کہ اوس سے منہہ اور ہاتھہ پونچھین روٹی نان روٹ
نان کلان اور نہایت سطبر روش واو مکسور سے راہ جو درمیان باغ کی بناوین
ایک قسم ارابہ کی رہہر رستہ بتانیوالا اور عوام اوسکو لہیر کہتے ہین لام
مہملہ کے ریت راے مہملہ مکسور اور یاے تحتانی معروف سے رسم ریتا راے مہملہ مکسور
یاے مجہول سے ریگ ریتا مثلہ ریٹھا راے مہملہ مکسور اور یاے تحتانی معروفہ اور تاے
مخلوطہ الہا مع الالف سی ایک دارو ہے مدور کہ اوس سے ابریشم اور سر کے بال دھوتے
ہین ریجھنا راے مہملہ مکسور اور یاے تحتانی معروفہ اور جیم تازی مخلوطہ الہا

مصدر ہے نہایت مائل ہونا کسی شی کی طرف اور بہت پسند کرنا اوسکو ریوڑ راعی خیر
ہندی گلہ بکریون کا فصل زاے معجمہ زاری عجز زبردست جو بہت زور اور
قوت رکھتا ہو اور مستی غالب کو زرگری نام ہے ایک بولی کا کہ ہر حرف پر ایک حرف
زاے مہملہ اور زاے معجمہ زیادہ کرکے الفاظ متعارفہ کو تلفظ کرتے ہین اور رسالہ لغات ہندی
مین لکھا ہے جو زبان کہ دو شخص آپسمین مقرر کرکے گفتگو کرین تاکہ دوسرا نہ سمجھے انتہی سخن
تعمیم معلوم ہوتی ہے لیکن اول اصح ہے زردار تونگر زردہ برگ تماکو جسکو پان کے ساتھ
کھاتے ہین اور ایک قسم طعام کی کہ برنج شیرین زعفران سے رنگین کیے ہوے پکاتے ہین
زفیل دو انگشت کو منہہ مین رکھکر پھونکنا تاکہ آواز بلند اوس سے پیدا ہو اور یہ آواز اکثر
کبوتر باز کبوتر اڑانے کے وقت کرتے ہین زکال کوئلہ زمین دھرتی زور قوت
زور آور قوت مند زوار حسینی کہ کربلا کی زیارت کی ہو زہر معروف کہ اوسکو ہندی مین
بس کہتے ہین زہر کھانا بہت رشک لیجانا زہر اوگلنا باتین شکوہ و شکایت کی توال
اوسکے ملاحظہ کرنی زہر بلا وہ سانپ کہ اوسکا زہر بہت موثر ہو زیر حرکت کسرہ
کی زبردست مطیع اور فرمان بردار زیادت معروف زیست زندگانی زیرہ تخم
معروف کہ جزو ہے گرم مصالح کا فصل سین مہملہ ساگ ترہ سال نام درخت کہ
اوس سے چوب کڑی وغیرہ حاصل ہوتی ہے سانی کڑبی کٹی ہوئی جو گاو اور بیلون کو
کھلاوین ساون نام ہے ایک مہینہ کا مہینون برسات کے سے ساونی وہ اسباب مثل
گھر رنگین اور ریسمن کی پٹی ساوان جھولا کا کہ وہ ساون مین عروس کے گھر بطور
ایام گھٹنا ئی بھیجا وین ساتھ ہمراہی ساتھی وہ مرد کہ ہمراہ ہو ساتھن وہ عورت
کہ کسی عورت کے ہمراہ ہو ساجھا شرکت ساجھی شریک ساتھ سکون تا سے ہندی

اوسکو دو منہ ہوتے ہین اور ہر چند یہ متحقق نہین کہ وہ مادہ ہے یا نر ہے لیکن اوسکو
سانپن ہی کہتے ہین سبیل بہ سبیل وہ پانی کہ لیلہ یا حضرت امام حسین اور حسن کے
نیاز مین وقف کرین سبزی بنگ سبز ہونا بات کا معروف انشاء اللہ خان کا شعر
عشق مین ہوتے نہین پاتی کسی عنوان سے + غیرت دھار و حیا و شرم و نام و ننگ سبز
سبزہ گھاس سپاری چھالیہ سیاہی معروف سپاٹ باے فارسی اور اخیر مین تاے ہندی
سے ظاہر المعنی سادہ کو ہے کسواسطے کہ وہ پاپوش زرباف اما وہ ستارہ اور نقش و نگار
سو اوسکا کار کلابتونی کے تو اوسکو سپاٹ بولتے ہین سپولیا باے فارسی مضموم اور
واو مجہولہ اور لام ساکن اور یاے تحتانی مع الالف سے بچہ مار ستتا تاے فوقانی
ساکن سے خلاصہ چنانچہ ست گلو اور ست لوبان خلاصہ گلو اور لوبان کا ہوتا ہے ستتا
ساختہ غلہ آمیختہ اور لغات ہندی مین لکھا ہے وہ آش کہ سات غلہ کو آمیختہ کر کے پکا دین
لیکن عرف حال مین اول ہی ستانا تکلیف اور آزار دینا ستو سین مفتوح اور تاے فوقانی
مشدد مضموم اور واو معروف سے آٹا جو یا گندم یا سب بچ بریان کا کہ شکر ملا کر اور پانی سے ترید
کر کے موسم گرما مین کھاوین ستی سین مفتوح اور تاے فوقانی مکسور اور یاے تحتانی ساکن
سے وہ عورت کہ ہمراہ شوہر مردہ کی جل جاوے اور یہ رسم ہنود کی ہے ستلی سین مضموم
اور تاے فوقانی ساکن اور لام مکسور مع الیاء ایک قسم ریسمان کی ہے کہ سن کے پوست
سے بٹتے ہین ستر عدد ہفتاد ستر ابہترا وہ شخص کہ عمر اوسکی ستر یا بہتر برس کی ہو گئی ہو
عرف حال مین ایسی پیرانہ سال کے حق مین استعمال کرتے ہین کہ باوجود کبر سن کی ہوش و حواس
باختہ ہو گیا ہو ستھرا سین مضموم اور تاے فوقانی ساکن مخلوط الہاء اور راے مہملہ مع الالف سے
پاکیزہ ستھرائی پاکیزگی اور بہار و ستھرا شاہی ایک طائفہ ہے فقرا ہنود سے کہ سلسلہ اوسکا

ستھرا نکٹ پہونچتا تھا اور ستھرا نام ہی ایک درویش کا کہ چیلہ تھا نانک کا اور یہ پیرو اور
پیشوا ہی نکھیون کی قوم کا ستھی تا ہی فوقانی مشدد مکسور مخلوط الہا ہی قسم چانول کی مخفف
ساٹھی کا کہ پانڈکو رہوا ستھورہ تاے ہندی مضموم مخلوط الہا اور واو مجہولہ اور راے
مہملہ مفتوح مع الہا سو ایک قسم ہے حلوا کی کہ اوسمین سونٹھ ڈالکر اکثر زنان نوزادہ کو
کھلاتی ہین سج و دھج زیبا و آرائش عورت کی لباس سے سجاوٹ مثلہ سچ جیم فارسی سے
راستی اور جھوٹ مرق سچا جیم فارسی مشدد سے صادق سچ مچ بعینہ مثلاً مٹی کے کھلونے کو کہین
کہ یہ سچ مچ آدمی ہے اسی بعینہ سجی بسین مفتوح اور جیم تازی مشدد مکسور مع الیا سجی
نام ہے ایک کھار کا کہ رنگساز اوس سے رنگ کاٹتے ہین سحر اخیر شب لیکن اردو مین
بمعنی صبح کے مستعمل ہے سحرگہی اخیر شب مین بیدار ہوکر طعام کھانا بہ نیت روزہ کے
اور یہ اکثر ماہ رمضان مین ہی سحری مثلہ سحر بسین مکسور اور حاے حطی ساکن ہی جادو سخاوت
معروف سخی سخاوت کرنیوالا سخت معروف اور بمعنی بسیار کے بھی مستعمل ہے میر تقی کا شعر
ع سخت مشکل ہی سخت ہی بیداد + ایک مین خون گرفتہ سو جلاد + سدا ہمیشہ سدھانا
بسین مکسور اور دال مفتوح مخلوط الہا سے جانا لیکن یہ لفظ محبت اور پیار کا ہے سر بسین
مفتوح ہی ہے لیکن اردو مین بکسر سین مستعمل ہے سرہانا بستر یا چارپائی کی وہ جانب
جسطرف سر رکھا جاوے مقابل پائنتے کے سرواہا ظاہرا بمعنی سامان کے ہی جیسے
سر سے سرواہا ہی یعنی سر سے سامان ہی سر جھاڑ منھ پہاڑ شکل مہیب انشاء اللہ خان کا شعر
سر جھاڑ منھ پہاڑ جو وحشت نظر پڑی + حضرت جنون سے مرشد کامل نے غش کیا +
سرواوہ بعد الف کے واو مفتوح قبر جو قبل از موت کے تیار کروا رکھین ظاہرا
یہ لفظ سرداب مین تصرف کرکے بنایا ہی اور سرداب وہ خانہ ہے جو زیر زمین ہو سرد الا

سین کی ضمہ سے ایک گھاس ہے کہ جب اوسکو ترکرین پیچ و تاب کھانے کو سر پر چڑھنا نہایت
بے ادب اور گستاخ ہونا ۔ سر ہونا کسیکو اپنا یا کسیکی گردن پر ڈال دینا اور اپنے امور کا اوسکو
مشغول کر دینا سر مارنا بہت مشقت کرنا مثلاً اینے بہت سر مارا لیکن اس کام کی درستی نہوئی
سر پھوڑنا سر کو زخمی کرکے حاکم کی پاس واسطے داد فریاد کے جانا سر توڑنا اپنا کسی سے کچھ مال
ظلم اور تعدی سے لینا سر پر چڑھنا جن یا پری کا آسیب جن یا پری کا ہونا کسی پر سر پر
دوڑانا گھوڑے کا لیے تامل دوڑانا گھوڑی کا سر اہنا تعریف اور توصیف کرنے سودا کا شعر
اسنے لالہ کو فلک نے دیے تجکو چار داغ یہ چھاتی میری سراہ کہ ایک لاکھ ہزار داغ
سراپنا ابعد الف کی باے فارسی سے بد دعا دینی سراپ دینا مثلہ لیکن یہ دونون لفظ
ہندی ہیں اردو کے محاورہ میں نہیں اور اکثر شاستر خوانون کی زبان سے بعضی اوس بد دعا
سنا گیا ہی جو دیوتا یا اوتار یا اور اہل کمال نے کسیکے حق میں کی ہو مثلاً یون سنا ہی کہ
کہا اوس تپشانی یا اوسکی زبانی اوسکو سراپ دیا تھا اور یون نہیں سنا کہ ہم تمکو سراپ
دینگے سرنگ مشہور سرا سرا اور سر لبسرا اس سر لیے اوس سر سے تک سرنگ کا ف فارسی
سے راہ جو زیر زمین کھودین تا کہ پوشیدہ قلعہ غنیم یا جس جگہہ پوشیدہ جانا منظور ہو
جا دیں اور سرنگ قلعہ اوڑانیکی بھی کام آتی ہی سرتا سین مضموم اور راے مہملہ بعضون
سے مفتوح اور بعضون سے ساکن سنی گئی ہی ہوشیاری سرتا را ساکن سے ہوشیار
سرہ ہونا دال ہندی مضموم اور واو مجہولا اور یاے فارسی سے آب عمیق جو سر سے بلند
ہو سرگ راے ہندی مفتوح سے راہ بزرگ اور اکثر اس لفظ کو انگریزی گمان کرتے ہیں
لیکن بعد تحقیق کے معلوم ہوا کہ اصل اسکی شرک شین معجمہ مفتوح اور راے مہملہ مفتوح
اور کاف تازی ساکن سے لفظ عربی ہے کہ معنی راہ بزرگ کے ہے سرنا راے ہندی

شی متعفن ہونا سڑا ہوا شی متعفن سڑی ہوئی مثلہ لیکن فرق تانیث اور تذکیر کا ہی یعنی اول مذکر اور دوسرا مونث ہی سڑا سین مکسور اور رے ہندی مع الالف سے مرد دیوانہ سڑی
سڑن زن دیوانہ سڑکی سین مکسور اور رے مہملہ ساکن اور کاف تازی مکسور اور یای تحتانی
معروف سے ایک چیز ہی مثل چق کے بنی ہوئی تیلیوں سے سرکی ایک چیز ہے کہ جسم خام ہی بنا کر
پکاتے ہین اور اوسمین لزوجت بہت پیدا ہو جاتی ہی سزا مکافات سزاوار لائق سسرا
سین اول مضموم اور دوم ساکن اور رے مہملہ مع الالف ہی خسر سسرال خسر خانہ سستا
الف تذکیر اور سستی یای تانیث سی ارزان سکہ سین مضموم اور کاف تازی ساکن مخلوط الہا سے
آرام سگاری یای تحتانی اخیر مین مجہولہ بوقت صبح ظاہر اسکاری بمعنی صبح کی ہی اور یای مجہولہ نے
افادہ ظرفیت کا کیا ہی سکورا سین مکسور اور کاف تازی مضموم اور واو مجہولہ اور رے مہملہ مع الالف
سے پیالہ مٹی کا سکوری پیالی سگ کاف فارسی ہی کتا سگا کاف فارسی ہی مرد قرابتی سگی
زن قرابتی سگائی منگنی سلائی آہن دراز سر تیز سلانا سین مضموم سے خوابانیدن سلوانا دوخت
کروانا جامہ کا سلوائی اجرت دوخت کی سلام معروف سماسم اور وقت سمندر دریای اعظم
سمٹنا فراہم ہونا کسی شی پراگندہ کا سمٹنا فراہم کرنا سمیٹ حاصل بالمصدر سمائی گنجایش اور
متحمل ہونی باوش وہ باوش جو بروز دوشنبہ کے واقع ہو سمت سین مفتوح اور میم مفتوح
مشدد اور تای فوقانی ساکن ہی سن بکرماجیت کی سمرن دانہ چند بلور یا کانچ یا مونگے
وغیرہ کی کہ بطور تسبیح کے رشتہ مین پروویں تسبیح اور اسمین فرق اتنا ہے کہ دانہ تسبیح کو
سو اور اسکی سو سی کم ہوتے ہین سنبھالو سین مفتوح اور نون غنہ اور بای موحدہ مخلوط الہا
مع الالف ہی نام ہی ایک درخت کا سنکہ کاف ساکن مخلوط الہا سے مہرہ بزرگ کہ
بتخانہ مین برہمن منہ سے بجاتے ہین سنگ کاف فارسی ہمراہ سنگت حاصل بالمصدر

خندق زمین کندہ مثل خندق کو کہ گرد لشکر کے کھودیں سنگین عمارت پتھر کی اور بمعنی سخت اور
مستحکم کی بھی چنانچہ کار کلا ہوں جو دیر پا ہو او سکو سنگین کہتی ہین اور سزا سے سنگین بمعنی
سزای سخت کی سنہری وہ چیز کہ سونی کی رنگ ہو سنار زرگر سندر سین مضموم سے اچھی چیز
لیکن یہ لفظ اکثر ہندو کی زبان سے سنا گیا ہے سنکھ سین مفتوح اور نون ساکن اور کھ مضموم
اور کاف تازی ساکن مخلوط الہا سے سامنے او مقابل سنبھالنا جیم مخلوط الہا مع الالف سے
ہندی مین بمعنی شام کی شامی خبر موت سوتا سین مضموم اور واو معروف اور تا ہوز
مع الالف سے جامہ سرخ سوہن سوہان سودا خرید و فروخت سونا او جھولہری
زرگر او واو معروفہ سے مکان ویرانہ کیا او سین آدھی نہوں سوکن جب دو عورتین
ایکی نکاح مین ہون ایک دوسرے کی سوکن ہوتی ہے سوتنا سین مفتوح اور واو ساکن
سے مثلہ سوتیلا لڑکا دوسری ماں سے سوت سین مضموم اور واو معروف سے رشتہ کھینچ
سو سین مضموم اور واو ساکن اور را سے حملہ ساکن جسے خوک اور عرف حال مین واو
مفتوح کی ساتھ مستعمل ہے اور واو ساکن سے بمعنی بہادر کی بھی مستعمل ہے اور اس معنی
مین سورما بھی استعمال رکھتا ہے سوگ بسبب ماتم کے ترک زینت کرنا سولت بادبان
سورج آفتاب سورج مکھی ایک چیز ہے کہ دھوپ کے وقت منہ کے سامنے رکھتے ہین
سایہ کے واسطے اور نام ہے ایک پھول کا مشہور ہے کہ آفتاب جس طرف جاتا ہے او سکا رخ
بھی اوس طرف ہو جاتا ہے سویا نام ہے ایک ساگ کا سوئی سین مضموم اور ہمزہ مکسور مع الیا
سے سوزن سوا سوزن کلاں سونٹا تا سے ہندی بعد نون غنہ کے چوب گندہ اور سطبر کہ
اکثر قلندر یا مرہم او پاس ہاتھ مین رکھتے ہین سونچہ واو معروف اور نون غنہ اور
تا سے ہندی مخلوط الہا سے بخیل سونڈ دال ہندی بعد نون غنہ کے خرطوم فیل سوکھنا

خشک ہونا سوکھا خشک اور خشک سا سوکھی یعنی اصل فرق اتنا ہی کہ اول مذکر اور دوسرا
مونث ہے سونٹا ایک چیز ہے کہ اسپ پالانی پر رکھتے ہین سوسین مفتوح سے حصہ سہرہ مشہور
سہار حاصل بالمصدر تحمل سہارا بھروسہ سہتا سہتا پانی ایسا گرم کہ اعضا اوسکی لمس کا
تحمل کر سکین سہال سین مضموم سے نان ہین کہ اوسکو روغن مین تلتے ہین سہاگہ نام
ایک دوا کا کہ اوس سے زر و نقرہ گلاتے ہین سیم سین مکسور اور یای مجہولہ سے ایک ترکاری
ہے معروف سیڑی زینہ سیوتی نام ہے ایک پھول کا سیویان ایک طعام ہے کہ آرد گندم
سے مثل رشتہ کی بٹ کر بناتے ہین اوسکو فارسی مین ماہیچہ کہتے ہین اور اوسکی پکانیکی
رسم ہندوستان مین اہل اسلام کے ہان عید رمضان مین اور ہندون مین سلونون
کے دن کثرت سے ہے سیندور ایک چیز ہے سرخ رنگ مثل شنگرف کے سیٹھی آواز کہ وقت پکار
کبوتر اوڑانے کے وقت کرتے ہین سینہ بند انگیہ سیتا پھل کدوے شیرین کہ شاہجہان آباد
مین اوسکو میٹھا کدو کہتے ہین سیت یای معروف سے رطوبت کہ کسیکی ہاتھ اور پاون مین
حاصل ہو جایا کرے اور یاے مجہولہ سے سفید سیپارہ تیسوان حصہ کلام اللہ کا اور
اسکو بہ تخفیف یاے تحتانی کے سپارہ بھی کہتے ہین لیکن یہ اکثر عوام کی زبان ہے
سیدھا راست فصل شین معجمہ شام مقابل صبح کے شاما نام پرندہ معروف کا
شاہی اکثر فقرائی ہنود کو کہتے ہین شامیانہ وہ جامہ کلان جو بطور سایبان کے دالان کے
سامنے نصب کرین شاہراہ راہ بزرگ شاہد گواہ شاخ ٹہنی اور سینگ حیوان کا اور
ایک قسم کا پکوان ہے کہ آرد گندم کے خمیر کو پہن کرکے اور اوسکو چھری سے تراش کر
روغن مین تلتے ہین اور ایسی بات کہ کسی کام مین موجب خلل ہو جاوے چنانچہ جب کوئی
ایسی بات کہہ بیٹھے تو کہتے ہین کہ اسمین ایک اور شاخ نکالی شاخسانہ بھی اسی معنی مین

مہملہ شعلہ ظاہر الفظ شاخسانہ بین جو دو نون شین معجمہ سے فارسی مین نام ایک طائفہ کا ہے
کہ شانہ اور شاخ گوسفند کو باہم بجاکر ہر دو کان سے بھیک مانگتے ہین تغیر دیکر اس معنی
مین استعمال کر لیا ہے شاشہ بشیاب شالہ مار نام ایک باغ کا ہے بیرون از شہر اس
لفظ کی اصل مین مختلف تقریرین کرتے ہین لیکن کوئی تقریر محقق نہین اسواسطے قابل تحریر
کے نہ سمجھی شاہ بالا وہ طفل کو مثل نوشہ کے آراستہ کر کے ہمراہ نوشہ کے سوار کر کر خانہ عروس تک
لیجاوین برات کی رات مین شب برات چودھوین شب ماہ شعبان کی شب دیگ گوشت اور
شلغم جو شب کو پکا رکھین اور صبحکو کھاوین شبخون رات کی وقت بیخبر دشمن پر جا پڑنا شتاب جلد
شجاعت بہادری شجرہ وہ کاغذ جس پر کسی سلسلہ کی اولیا کا نام لکھکر مرید کو دیوین شداد نام
ایک بادشاہ کافر کا کہ دعوی خدائی کا کرتا تھا شریر موذی شرارت ایذا رسانی شربت پانی
سے شیرین کیا ہوا اور شیرہ ادویہ کا شکر کے ساتھ قوام مین لایا ہوا شربتی نگینہ برنگ شربت
یعنی سرخ رنگ مائل بزردی شریفہ نام میوہ کا شراب مے شرابی مے پینے والا شراب خوار
شراب خانہ وہ مکان جسمین شراب کھنچی اور بیچی جاوے شست زہگیر اور اصل مین معنی انگشت
ابہام کی ہے اور زہگیر کو اسواسطے کہتے ہین کہ زہگیر کو انگشت ابہام مین پکڑتے ہین اور
بمعنی اوس قلاب کی جس سے ماہی کو پکڑتے ہین اور زبان عوام پر بکسر شین معجمہ جاری ہے
شطرنج بساط معروف شطرنجی دری شعلہ معروف شغل شین معجمہ مضموم اور غین معجمہ
ساکن سے کام شفتالو نام میوہ شکنجہ آلہ چوبی کہ جلد کتاب اوسمین کھینچتے ہین شکوہ گلہ شکلہ
کاف تازی مشدد سے شیرینی معروف شکرانہ شین مضموم سے سپاس شکرانہ شین مفتوح
سے سرخ پنجہ کہ روغن اور شکر کو ساتھ کھایا جاوے شل جو عضو کہ حس و حرکت سے رہجاوے
شلغم ترکاری معروف شلاک شین معجمہ مفتوح اور لام مشدد مفتوح اور کاف ساکن

سے چند بار سر ہونا توپ کا کسی امر کی خوشی مین شلوکہ ایک قسم کرتہ کی شملہ ایک شال
ہے کہ اوسکو بطور دستار کے سر پر لپیٹتے ہین شمع اصل مین یعنی موم کے ہو اور مستعمل یعنی
اوس چیز کے جسکو موم یا چربی سے بنا کر محافل مین روشن کرتے ہین شمہ اندک شمسہ ایک
چیز ہے تسبیح مین کہ کلا تبون سے بناتے ہین اور شنگرف ایک چیز ہے کہ گوگرد اور سیماب سے
بناتے ہین اور رنگ اوسکا سرخ ہوتا ہے بعد حل کرنے کے تصویر اور نقاشی اور کتاب کے
سرسخن لکھنے کے کام مین لاتے ہین شناخت پہچان شور غوغا شولہ کھچڑی رقیق شوشہ چھوڑنا
دو چار آدمیون کے سامنے نئی بات یکایک کہنی شہد عسل شہید جو خدا کی راہ مین مارا جاوے
شہدہ بد نام و ننگ شہرت مشہور ہونا شہنائی نائی بزرگ شیوہ طرز اور روش شیرین میٹھا
شیرہ رس اور چاشنی شیطان ابلیس اور یعنی مغوی کی مجازاً انشاء اللہ خان کا شعر ہے
کس گلی مین وہ رہی ہے کہان کا وہ خبیث + کوئی شیطان ہوئیگا جسنے کہ ذکر ایسا کیا +
شیطنت شرارت اور خبث شی چیز باب صاد مہملہ صاد حرف صاد کا کہ علامت صحیح
کے کاغذ حساب وغیرہ پہ لکھین صاحب سلامت بجای سلام وعلیک کے بعض محل مین
استعمال کرتے ہین صاحبی عالی دماغ ہونا کہ امور سہل کی طرف خیال اور توجہ نہو میر کا شعر
آنے لگے ہو دیر دیکھیے کیا ہو کیا نہین + تم تو کرو ہو صاحبی بندہ مین کچھ رہا نہین +
صادق سچا صادق القول جسکی بات سچی ہو صاحبزادہ کسی بزرگ کی اولاد اور سوائے
اکثر پیر کی اولاد کو کہتے ہین صاحبزادہ پن نادانی صاحب شوق یہ کلمہ طنز کا ہے مثلاً کوئی
کچھ بات کہے اور دوسرے کے پسند نہ آوے تو تو کہے کہ تم صاحب شوق ہو صاف جو چیز کہ
غش اور آلودگی سے پاک ہو اور یعنی سہل کے بھی جیسے یہ شعر یا عبارت صاف ہے صاف صاف
واشگاف اور بے لگاؤ صاف مصاف مثلاً جیسے اس بند مین مخمس کے سہ سنکر یہ بات لگا کہنے کہ

کہ دیکھے مجکو معاف + اور جو تو دیسے تحقیق ہو سن صافا صاف + یہ نہین صومعہ ماری
تو جہان لاف وگزاف + نیست این کعبہ کہ بے پاؤ سر آئی بطواف + نیست مسجد کہ درو
بے ادب آئی بخروش + صافا قاقہ صافا دینا فاقہ دینا صافی وہ پارچہ جامہ کہ اوس سے
کوئی چیز رقیق مثل شربت یا شراب وغیرہ چھانی جاوے صبح ہوئی سفیدی صبح کی نمودار
ہونی صدقہ ہونا کسیکی وبال مین گرفتار ہونا مثلا ہمارا صبر ہی الغنی ہنے تو اوسکے ظلم پہ صبر
کیا تھا سو اوسکا وبال اوسپر پڑا صدقہ وہ طعام کہ کسیکی سرسے اوتار کر چھوڑا ہے ہین نیز
صدقہ ہونا کسیکی گرد پھرنا از روے تعظیم یا محبت کے صدقہ جانا مثلا صدقہ واری یہ لفظ
عورتون کا روزمرہ ہے یعنی لفظ صدقہ ہونے اور واری کا منہ پر لانا اور واری ایک
کلمہ ہے کہ عورتین کمال محبت مین کسیکے حق مین کہتی ہین ظاہرا یہ بھی بمعنی صدقہ جانے کے
ہے کسواسطے کہ بجاے صدقہ جانے کے واری جانا بھی بولتے ہین صدمات جمع صدمہ کی اور اگرچہ
جمع بطور فارسی کے ہے لیکن اردو مین بہت مستعمل ہے جیسے ہزارہا صدمہ شیخ مین احتیاط
کا کرنا صراف عرف حال مین اوسکو کہتے ہین کہ فلوس مقابل مین روپیہ کو فروخت کرے
صلاح بمعنی مشورہ کے مستعمل ہے صلاحیت احوال روزمرہ کا جو زمانہ دار حاکم کی حضور مین
لکھ بھیجے صم بکم جو کہ کسی بات کا جواب نہ دے اور اسمین تعریض کر کر صم بکم کہتے ہین صور جو کہ
اسرافیل روز محشر کو پھونکے گا صوف پشم کو کہتے اور عرف حال مین معنی بانکی جس سے
کوٹہ بنا جاتا ہے بھی بولتے ہین اور ایک جامہ ابریشمی کا نام بھی ہے اور چونکہ اکثر یہ دوات
مین ڈالتے ہین شاید اسیواسطے اوس چیز کو کہ دوات مین ڈالین صوف کہتے ہین
لیکن رسالہ لغات ہندی مین صوف سین مہملہ سے ضبط کیا ہے اور کہا ہے کہ سوف پارچہ پشمی
یا پشمہ کہ دوات مین ڈالین انتہی کلام صوفی پرہیزگار حقیقت شناس کا اور کبوتر بازون کی اصطلاح

مین عہد اس امر کا کہ دو شخص مقابل مین سے جو کوئی دوسرے کی کبوتر کو پکڑ کے پھر نہ دے چنانچہ بولتے ہین ہماری اور اوسکی صید ہے صیدی جو دو شخص کہ آپسمین صید رکھتے ہون ہر واحد کو صیدی کہتے ہین شاہ نصیر مغفور مرحوم کا شعر ہے جیسے ستا کسی صید یکا کبوتر ہر دم + لاگ پروانہ کی سو بار اوٹھے اور بیٹھے + باب ضاد معجمہ ضد اردو مین بمعنی اصرار اور ہٹ کے مستعمل ہے ضد باندھنی بہت اصرار کرنے ضدی وہ کہ بہت اصرار کرے ضرر گزند ضلالت گمراہی ضیافت کسیکو کھانا کھانے کے واسطے بلانا باب طاء مہملہ طاق مقابل جفت کا اور بمعنی یگانہ کے شلا وہ اس کام مین بڑا طاق ہے یعنی یکہ ہے طاقت معروف طالع مستعمل بمعنی بخت کے طاہر پاک طبیب معالج طباق مشہور طبراق اکثر فقرا سے بمعنی جھولی کے جسمین اسباب گدائی کیا ہوا رکھین سنا گیا ہے شاید لفظ طباق کو خراب کر کر یہ لفظ بنا لیا ہے طراوت معروف طرب خوشی طشت معروف طعنہ معروف طعمہ شلہ طغیانی زیادتی طفر مستعمل بمعنی طعنہ کے طور بفتح طاء مہملہ معروف طوطی توتا اور اسکی تحقیق مین اہل لغت کو اختلاف ہے اوسکی تحریر کی اس مختصر مین گنجایش نہین طواف کعبہ کی گرد پھرنا طول درازی طول کلام درازی کلام کی طول دینا باتکا بہت بڑھانا بات کا طول دینا قصہ کا بہت بڑھانا جھگڑے کا طوفان اردو مین مستعمل بمعنی بہتان کے ہے شلاً ہم پر کیون طوفان لگاتے ہو اور اوسنے تو وہ طوفان کھڑا کر دیا طیش بمعنی غضب کے مستعمل ہے + باب ظاء معجمہ ظاہر معروف ظاہر پیر پیشوا حلال خوردن کی قوم کا ظالم ظلم کرنیوالا ظرافت خوش طبعی ظلم جور ظلم ڈھانا جور بے نہایت کرنا ظلما ظلمی از روی جور اور یہ محاورہ عوام شاہجہان آباد کا ہے ظلمات وہ تاریکی جسمین چشمہ آبحیات کا ہے ظہر نماز پیشین باب عین مہملہ عابد عبادت کرنیوالا عالم صاحب علم عالم الغیب غیب دان یعنی خداوند تعالی عارف صاحب معرفت عاری لغت مین

بمعنی برہنہ ہونے کے ہے اور مجازاً وہ کہ جس سے کوئی کام نہو سکے چنانچہ کہتے ہین وہ
اس کام مین عاری ہے اور بمعنی تنگ ہونیکے مثلا مین اوسکی ان حرکتون سے عاری آگیا
عبث بے فائدہ عبادت بندگی خدا عبارت معروف عبرت نصیحت لینی عبور دریا سے پار ہونا
اور کتب متداولہ اور غیر متداولہ پر نظر ہونی مثلاً فلانی کو بڑا عبور ہے عداوت دشمنی عدالت
عدل کرنا اور مجازاً محکمہ عدالت کو عدالت کہتی ہین عرب ملک معروف اور وہانکے رہنے والے کو
بھی عرب کہتی ہین عرب سرا نام ایک آبادی کا باہر شہر شاہجہان آباد سے کہ سابق مین آباد
کی ہوئی اہل عرب کی ہے اور وہی لوگ وہان فروکش ہوتے تھے عربی باجا دف اور تاشہ
وغیرہ سودا کا شعر شہر آشوب مین سہی سہی فقط عربی باجہ پر انہون کی شان ہے
جو چاہین اوسکو نہ سمجھا ہین سو ہی کیا امکان ہے عربی چھیتا ایک طرحکی نمایش ستارکی
کہ اس نواح مین جملا اور القیا کی ساتھ مخصوص ہے عرفہ عرف حال مین روز سابق عید الضحی
اور عید الفطر اور شب برات کا عرفہ کرنا بعد مرنی کسیکے جو روز عرفہ واقع ہو اوس روز مین
موتی کی فاتحہ حلوے پر دلوانی عرصہ مدت قلیل یا کثیر چنانچہ بولتے ہین اس بات کو
تھوڑا عرصہ ہوا یا بہت عرصہ ہوا عرضی خط اپنے سے بڑیکی نسبت اور اوسمین شرط یہ ہے
کہ اوسکی پیشانی پر ایک ٹکھیچا ہو عرض معروض وہ مطلب کہ کسی بزرگ کی خدمت مین
بیان کیا جاوے عرض بیگی وہ شخص کہ بادشاہ کی حضور مین اوسکی وساطت سے عرض مطلب
کیا جاوے عزرائیل فرشتہ کہ جان قبض کرتا ہے عزم قصد عزیمت وعا جس سے موکلات کو
حاضرات مین حاضر کرین عزیز جو کہ قرابت قریبہ رکھتا ہو عزت بمعنی بزرگی اور آبرو کی مستعمل
ہے عزت دار صاحب عزت عزت والا مثلہ عزیزداری قرابت قریبہ عشرت عیش عشق محبت
کہ نہایت عشقبازی کسیکی ساتھ عشق کرنا عشق الله یہ محاورہ پہلوانون کا ہے کہ اکھاڑے مین اوترکر

بجای سلام کی ایسمین استعمال کرتے ہین عطر خوشبوی مخصوص عطر لگانا ملنا خوشبوی مذکور کا لیکے
کپڑون کو عطر ملنا مثلہ علت اصل مین بمعنی بیمار ہیکے ہے اور چیز خراب کو مجازاً علت بولتے ہین
علل جمع ہے علامت نشانی علاقہ تعلق اور نوکری علاقہ دار قرابتی علاقہ بند ہوا علاج چارہ
علحدہ جدا مثلاً وہ بھی علحدہ ہوگئی عمر عین مضموم اور میم ساکن سے معروف عمدہ لغت مین اسی چیز
کو کہتے ہین کہ اوسپر اعتماد کیا جاوے اور مستعمل بمعنی اچھی چیز اور بہتر کی مثلاً عمدہ کپڑا اور عمدہ کھانا اور
بمعنی سردار کے سودا کا شعر ع اتفاق ایک آشنا میری + سنگ گئے تھے ایک عمدہ کی ڈیرے +
عماری معروف عماری ہودج جو ہاتھی کی پشت پر رکھین عماری دار ہاتھی وہ ہاتھی جسکی
پشت پر عماری رکھی ہوئی ہو عنایت توجہ عنابی برنگ عناب عورت زن عید روز معروف
اور بمعنی بہت خوشی کی مجازی ہے جیسے کہین کہ اوسکے گھر آج عید ہے یعنی نہایت خوشی ہے عیش عشرت
عیب معروف غیب فے ار سمین کچھ عیب ہے عیب لانا گھوڑے کا عیب دار ہوجانا گھوڑے کا
بعد اسکے کہ نہو باب غین معجمہ غایب جو سامنے نہو غار گڑہا غاشیہ پوشش اسپ غالیچہ قالین
غالب جو دوسرے پر غلبہ رکھتا ہو غارت لوٹ غازی جو کہ کافر سے جنگ کرکے فتحیاب ہو
غبی کم ذہن غٹ غٹ لاجرعہ پیجانا شربت یا پانی وغیرہ کا غٹاغٹ مثلہ انشاء اللہ خان کا شعر
ع وہ ہم یہ بادہ کشونکی ہے کہ میخانہ مین + مست جلتے ہین صراحی کی غٹاغٹ سی بہت +
غٹ پٹ چسپان اختلاط غدر لغت مین بیوفائی کرنا اور مستعمل بمعنی مفسدہ کی غدود ایک گرہ
ہے کہ جابجا بدن مین ہوجاتی ہے لیکن درد نہین کرتی غدار دال مہملہ کے تشدید سے لغت مین بیوفا
اور مستعمل بمعنی شہر وسیع کی چنانچہ بولتے ہین کہ بڑا شہر غدار ہے یعنی وسیع اور چونکہ ایسی محل مین
بولتے ہین کہ کوئی چیز یا شخص گم ہوجاوے اور اوسکی تلاش سے بسبب وسعت شہر کی عاجز ہون
شاید اسی نظر سے ہو کہ جیسے بیوفا سی حصول مراد کا غیر متصور ہے ایسی ہی اتنی ہی بڑے شہر مین

دستیاب ہونا اسکا بھی غیر متصور ہے غذا معروف غربت مسکینی غریب مسکین غش بیخود ہونا
بسبب ضعف قلب کے غش کرنا دل از دست دادہ ہونا انشاء اللہ خان کا شعر ہے جل تجلی طلے
ہیں یہ لطمی کیا وسیہ رات + سو بار کیک خندہ قلقل نے غش کیا + غش آنا بیخود ہونا
بسبب ضعف قلب کے انشاء اللہ خان کا شعر ہے جسوقت تیری محو تجلی کو غش آیا + لوگوں نے
کہا حضرت موسی کو غش آیا + غصہ اردو میں بمعنی خشم کے مستعمل غضب بمعنی خشم اور بمعنی
بسیار کے بھی مستعمل اول ظاہر ہے اور دوم جیسے اوسکا غضب حافظہ ہے یا غضب ذہن ہے یعنی بہت
غضب کرنا بیجا کرنا مثلا کوئی شخص کوئی حرکت نامناسب کرے تو اوسکی تنبیہ کے واسطے کہیں
کہ تو نے غضب کیا یعنی یہ امر کرنا نہ تھا غضب ڈھانا بیداد سخت کرنی مثلا اوسنے ہم پر ایک غضب
ڈھا رکھا ہے غضبناک خشمناک غضبی مثلا اور غضبی اوسکو بھی بولتے ہیں کہ کسی محل خوف اور جائے
میں ارتکاب کر بیٹھے اور نہ ڈرے جیسے کہتے ہیں وہ بڑا غضبی ہے اور اس محل میں غضب بغیر
یای تحتانی کے بھی بولتے ہیں مثلا وہ بڑا غضب ہے غضب خدا کا یہ ایک عبارت ہے ایسی امر
سے تنفر کی وقت بولتے ہیں مثلاً غضب خدا کا ایسا بھی کوئی کام کرتا ہے غضب پڑنا کسی پر
خدا کی عتاب میں گرفتار ہونا جیسے اس شعر میں ہے پھینکا عمامہ کو تو سر سے پڑے تجھ پہ غضب
پہونچا اس بوجھ سے تو منزل مقصود کو کب + غفلت سفت کہرا غفلت معروف اور
خواب یعنی نیند مثلا مجکو بیٹھے بیٹھے کچھ غفلت سے آگئی یعنی نیند آگئی غفور الرحیم دو نام
صفت ہیں حق تعالی شانہ کی لیکن محاورہ اردو میں الٹے بولے جاتے ہیں مثلاً وہ بڑا غفور الرحیم ہے
غل غین مضموم بمعنی غوغا غلول غین بکسور اور لام اول مضموم اور واو معروف اور لام دوم
ساکن ہے وہ کمان کہ اوس سے غلولہ مارین اوسکو فارسی میں کمان گروہہ کہتے ہیں غلہ
غین مضموم اور لام مشدد اور حضا سے ہا میں ہوز سے غلہ شاید مخفف غلولہ کا ہے غلہ بندوق

ہونا غلاف پوشش آئینہ اور شمشیر اور شیشہ وغیرہ کی غلط مقابل صحیح کے غلطی مقابل
صحت کی غلام معروف غلہ اناج غلک غین مضموم اور لام مشدد سے وہ ظرف جسمین
آمدنی سائر یا نذر کی ڈالتے ہین غور غین مفتوح سے تہ اور قعر لیکن کسی چیز مین بہ تعمق فکر
کرنیکے معنی مین مستعمل ہے غوری غین مضموم سے غور کا رہنے والا اور غور نام شہر کا ہی جیسے
سلطان غوری اور غوریون کی سلطنت مشہور ہے غول غین مضموم اور واو مجہول سے گروہ مجمع
اور اکٹھے غیرت غین مفتوح سی رشک لیجانا غیر بیگانہ + غیب پوشیدہ ہونا اور بمعنی غائب
کے مستعمل چنانچہ بولتے ہین کہ غیب کا حال کیا معلوم ہو یعنی جو چیز نظر سے مخفی ہو غیب دان
یعنی حق تعالیٰ شانہ غیبانی یہ لفظ دشنام ہی مگر بنسبت اور دشناموں کے مستعمل فحش بہت
نہین ہے کسواسطے کہ ثقات کی زبان پر بھی آجاتا ہے یہ لفظ عورتون کے حق مین بولتے ہین
ظاہرا مرکب ہی غیب اور آنے سے کہ افادہ نسبت کا کرتا ہے اسکے معنی یہ ہوئے کہ منسوب
بغیب یعنی پوشیدہ کار کرنیوالی اور ظاہر اس پوشیدگی سے فعل شنیع چھپ کر کرنا مراد
ہے اور عورتین اس لفظ کو چندان سخت نہین سمجھتین غالبا معنی نہ سمجھنے کے سبب سے ہے
فصل فا فائدہ باعتبار لغت کی مال جو دیا جاوے اور عرف مین عام ہے اسسے کہ مال ہو یا
علم یا اور کچھ فارسی زبان معروف فارسی بولنا یعنی زبان فارسی مین کلام کرنا فال
شگون نیک و بد فال گوش راہ چلنے مین مردم کی باتون پہ کان رکھنا اور اوس سے
اپنے مطلب کے موافق شگون لینا فال کھولنا کتاب عزائم اور اعمال کی کھولکر حسب حال کسیکو
بتانا فالودہ نشاستہ کہ پکا کر جما لین اور اوسکو موسم گرمی مین شربت مین ڈالکر استعمال
کرتے ہین فالسہ نام میوہ ترش مزہ فالتو تاے فوقانی مضموم اور واو معروف سے ایسی
چیز کے معنی مین سنا گیا ہے کہ ضرورت سے زائد ہو فاصلہ اردو مین بمعنی مسافت کی مستعمل ہے

مثلاً یہان سے وہان تک بہت فاصلہ ہے یا تھوڑا فاصلہ ہے فارغ ضد مشاغل کی فاحشہ زن بدکار
فجر بمعنی صبح فجر ہو گئی صبح کا نمودار ہونا اور رفع ہونا غفلت کا بسبب تنبیہ شدید کے مثلاً لوگ
کہتے ہین اتنی جوتیان لگینگی کہ فجر ہو جائیگی اور بجای لفظ فجر کے تڑکا جو ہندی ہین بمعنی فجر کے
ہے بھی استعمال کرتے ہین فحش فاء مضموم سے سخن زشت کہنا فخر فاء مفتوح اور خاء ساکن بالیدن و
سے ناز کرنا فدا اردو مین بمعنی قربان کے مستعمل ہے مثلاً ہم اپنی جانتک فدا کرنیکو حاضر ہین
فربہ موٹا فرق جدا کرنا اور مستعمل بمعنی جدائی کے اور بمعنی تفاوت کی جو دو چیزون مین سے بھی
استعمال کیا جاتا ہے مثلاً ان دونون چیزون مین یہ فرق ہے فراق جدائی فرقہ ایک گروہ
مردم کی فرمان حکم اور کتابت بادشاہ کی طرفسے فرمایش کسیسے تحفہ منگوانا فرنی نام ایک
طعام کا مثل کھیر کے فصد فصاد و معروف فصاد فصد کھولنے والا فضا میدان فق ہونا رنگ کا
اڑنا چہرہ سے جیسے اس مصرعہ مشہور مین سے ظہر ہے دور میرا رنگ فق ابھی سے ہے فقرہ
اردو مین ایسی بات کو کہتے ہین جو مشتمل اوپر فریب کی ہو مثلاً جیسے آپ خوب فقرہ چلے فقیر درویش
خواہ گدا ہو خواہ غیر اسکی فکر اندیشہ لیکن اردو مین اوس اندیشہ کو بولتے ہین جو محل اندوہ
مین ہو فن اردو مین بمعنی فریب کے مستعمل فنا معروف فوت نیستی فوتی فراری اصطلاح
اہل دفتر مین مرنا یا کہین بھاگ جانا کسی نوکر کا اور اردو مین اسی معنی مین مستعمل ہے
فوطہ دار وہ ساہو کہ کسی امیر کی سرکار مین صرف زر کا متعہد ہو فہم سمجھنا فہو المراد یہ
عبارت کسی شرط کی خبر مین واقع ہوتی ہے یعنی اگر فلان امر اسطرح سے ظہور
مین آوے تو ہماری یہی مراد ہے باب قاف قاری وہ شخص کہ حروف کلام اللہ
کی تجوید قرأت کے ساتھ ادا کرے قاضی وہ شخص کہ منصب قضا سلاطین کی طرفسے
اوسکو مفوض ہوا اور نکاح نیوان قاب رکابی کلان چینی کی قاتل مشرف اپنے فدوی

پر قاصد یعنی وہ شخص کہ باجرت خط کہیں لیجاوے قالین فرش پشمین قالب کالبد یعنی خشت
اور زر اور نقرہ کا اور بمعنی جسم کے قالب شلہ لیکن یہ روزمرہ عوام کا ہے اور قالب میں تغیر و
بنا لیا ہے قاش پہانک قافلہ کاروان قارورہ اصل میں بمعنی شیشہ کی ہے اور چونکہ بول
مریض کا شیشہ میں رکھکر طبیب کو دکہاتے ہیں تو بمعنی بول کے مستعمل ہوگیا ہے قبیلہ زن منکوحہ
جسکو ہندی میں جورو کہتے ہیں قبیلہ پرور وہ شخص کہ اپنے اقربا کی پرورش بہت کرے قباحت برائی
قبلہ یعنی کعبہ اور لفظ تعظیم کا بھی ہے قبلہ و کعبہ قبلہ گاہ بھی اسی معنی میں قبلہ رو جو شخص کہ قبلہ کی
طرف منہ کیے ہوئے ہو قبلہ نما ایک چیز ہے کہ اوس سے سمت قبلہ معلوم ہوجاتی ہے اوسکو
بشکل مرغ کے بقدر انگشت کے بناتے ہیں اور وہ اکثر متحرک رہتا ہے سودا کا شعر
ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑا زمانہ میں + تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانہ میں + قبرستان وہ جائے کہ
اوس میں قبور بہت ہوں قبول یعنی پیش آنا اور بمعنی مان لینے کے مستعمل قبولیت اردو میں بمعنے
اجابت دعا کے مستعمل ہے چنانچہ بولتے ہیں کہ اخیر شب قبولیت کا وقت ہے یعنی دعا مانگی سو قبول
ہوتی ہے قبولی ایک قسم ہے طعام کی کہ چاول اور دال نخود سے پکاتے ہیں جیسے کھچڑی چاول اور
دال مونگ یا دال ماش وغیرہ سے قضیہ یعنی جھگڑے کے مستعمل ہے قصور یعنی تقصیر کے قصاص
جان کے بدلے جان لینی قضا یعنی موت کو زبان زد ہے قضارا یعنی اتفاقاً قضیہ ضاد معجمہ سے جھگڑا
قط زدن وہ چوب یا ہاتھی دانت کا کہ جسپر قلم کو قط لگاتے ہیں قطگیر مثلاً شیخ ابراہیم ذوق
سلمہ اللہ تعالیٰ کا شعر ہے او شعلہ خو ستمگر غلط ہیں یہ خون کے دعوے کرو غلط ہیں پر
کہ مثل قطگیر خط پہ خط ہیں ہنوز باقی ہر استخوان پر + قطار جیسے شتر ایک ساتھ چلتے ہیں
قل معروف قل عبارت ہے قل ہو اللہ اور قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس
سے کہ اکثر فاتحہ کے وقت انہیں کے پڑھنے کی رسم ہے قل ہوجانا قریب ہلاک پہونچنا مثلاً

مارے بھوک کے قتل ہو گیا قل اعوذ یہ وہ شخص کہ عادت اوسکی اس امر پہ جاری ہو کہ
جا بجا قل پڑھکر طعام اور فلوس لیا کرے قلیل اندک قلیہ سادہ گوشت پکا ہوا اکثر [illegible]
کوٹ کر پکا یا ہو قمار جوا قندیل معروف قنات ایک چیز ہے کپڑے کی بہت دراز کہ واسطے
پردہ کے نصب کرتے ہیں قوت دانش، دست، زور قوم گروہ قول گفتار اور عہد اور ایک
قسم سرود کی قول دینا عہد باندھنا قوی مقابل ضعیف کی قواعد جمع قاعدہ کی اور ورزش
خاص سپاہیوں کی قوال سرایندہ قہر معروف قہار قہر کرنیوالا اور بڑے دریا کی صفت
میں بھی واقع ہوتا ہے جیسے کہتے ہیں وہ قہار دریا ہے قہوہ بن جوش سے پکی ہوئی قید معروف
قے استفراغ قیمہ گوشت کٹا ہوا قیامت روز معروف اور کلمہ تعجب کا مثلاً وہ قیامت
خوبصورت ہے اور روز مخصوص میں از بسکہ آشوب اور آفات بہت ہونگی اور قامت معشوق
بھی فتنہ زا ہے معشوقوں کے خاصیت کو اوس سے تشبیہ دیتے ہیں ممنون کا شعر ہے لقا و قامت
یار اور قیامت میں ہے کیا ممنون + وہی فتنہ ہے لیکن یہاں ذرا سانچے میں ڈھلا ہے
قیمت ارزش کسی چیز کی قیمتی گران قیمت چیز باب کاف تازی کا کام مترادف کار
کا کان گوش کان رکھنا کسی کی باتوں کو متوجہ ہو کر سننا پوشیدہ کان دھرنا متوجہ
تمام سننا کسی بات کا کان پکڑنا توبہ کرنا کسی امر سے کانوں پہ ہونکنا کسی سے کسیکی بدگوئی
کرنی اسطرح پر کہ اوسکی دلنشین ہو جاوے کان اینٹھنا گوشمالی کان بجنے یا گونجنا ایسے
کانوں میں بسبب تموج ریاح کے خود بخود آواز آنی بدون اسکے کہ بیرونی خارج سے آواز دی ہو
کانکا میل زبیر گوش کانا باتی معنی ترکیبی اسکے یہ ہیں کہ کانوں میں بات کرنی لیکن مستعمل اس
محل میں ہے کہ کسی طفل خورد سال کے کان تک منھ لیجا کر اوسکے کانوں میں ایسی صدا دینی کہ
وہ ڈر جاوے کانا پھوسی کسیکے کان میں آہستہ آہستہ بات کرنی جسکو سرگوشی کہتے ہیں کانا

جسکی ایک آنکھ کور ہو اور کتھیا جو اوتارے ہنود کی عقیدہ مین کانا کہو اسطے ایسے کسو
یہ محاورہ زبان سابق کا ہے اور اب متروک ہے انشاء اللہ خان کا شعر ہے کیون نکالے
بھی کس لئی کا ہے کیو اسطی بموجب سبب حصول بھی کچھ مدعا غرض + کانٹا اور وہ
قلاب کہ اوس سے ڈول کوئی سے نکالین اور وہ قلاب کہ جس سے مچھلی پکڑین اور وہ ترازو
جو جس سے سونا یا چاندی یا موتی وغیرہ وزن کرین کاٹ حاصل بالمصدر ہے کاٹنے
جو ترچھہ ہے بیدن کا کاک ایک قرص ہوتا ہے آرد گندم کا کہ اوسکو شیرین پکا کر خادم
درگاہ کی بطور تبرک سکے تقسیم کرتے ہین کائی وہ زنگار جو پانی پر جم جاوے کاچھی صرف
ترکاری فروش کاچھن زن ترکاری فروش کانچ وہ چیز کہ اوس سے شیشہ اور بوتل بنتی
ہے اور وہ گوشت کہ نشست گاہ سے وقت براز کرنے کے بسبب ضعف اور نحافت کے
باہر نکل آوے کاٹھ تاے ہندی مخلوط الہا سے چوب کاریگر صناع کانجی وہ ترشی کہ مثل
خردل وغیرہ پانی مین ڈالکر رکھ چھوڑین یہانتک کہ ترش ہو جاوے کارچوب ... اوس
کار کا جو بھو جو وہ چیز کہ کاریگر لے باعتبار ظاہر کے خوشنما اور دلفریب بنائی ہو مگر
پائدار نہو کاڑھا راے ہندی مخلوط الہا سے وہ آش رقیق کہ کچھ ادویہ سے تیار کر کے
زن نوزادہ کو پلاوین کامی آدمی وہ شخص کہ بسبب کاروبار کے فارغ نہو اور بیشتر
مصروف کام مین رہے کاتنا تاے فوقانی سے بافتن پنبہ اور ابریشم وغیرہ کا کانس
ایک قسم ہے گیاہ کی کانسی ایک چیز ہے مثل برنج کے کہ برنج اور فلزات باہم ملا کر
اور اوس سے ظروف تیار کرتے ہین کاٹھی تاے ہندی مخلوط الہا سے ایک چیز ہے چار جامہ
اسپ سے کہ اوسکی پشت پر وقت سواری کے رکھ لیتے ہین اور ظاہرا مرکب ہے کاٹھ
سے جو پہلی زین پیدا ہونے سکے تھا اور یا سے نسبت ہے لیس اول چوب سے بنتے تھے اور یا

اور چیز سے بھی بناوین لیکن اوسی نام کے ساتھہ مسمی کرتے ہین کالی چیز سیاہ کالی گھٹا ایسا
کالی بلا بلاے سخت انشاء اللہ خان کا شعر ے قسمین تو ساری ہو چکین باقی رہی ہے آپ کو
کالی بلا کے غول بیابان کی قسم ہے کالا سیاہ عموماً لیکن یہ مذکر پر اطلاق کرتے ہین اور
مار سیاہ خصوصاً کالا منہہ یہ اکثر بددعا مین استعمال کرتے ہین مثلاً تیرا کالا منہہ کیا کرتا ہے
کالے بال یا مہوے سے موہی زہار کاجل دودھ کاجل کی کوٹھری یعنی محل بدنامی کاجل پارنا
چراغ کے شعلہ پر سرپوش وغیرہ رکھہ کر دودھ حاصل کرنا کاجل لگانا استعمال کرنا دودھ کا
آنکھہ مین بطور سرمہ کے کاوہ ایک فعل ہے کہ گھوڑے کو اصطلاح پر دوڑاتے ہین کہ
کہ اوسکے قدم کے نشان سے زمین پر ایک دائرہ پیدا ہو جاتا ہے کاوا دینا فعل کا
کاعمل مین لانا کایا ہندی مین یعنی جسم کے کایا پلٹ بطریق تناسخ کے روح کو ایک
جسم مین سے دوسرے جسم مین ڈالنا کایا کلپ بعض ادویہ کی استعمال سے جسم کے بشرے اور
کو بدل دینا مثلاً پیرانہ سال کا بدن مثل جوانون کے ہو جاوے حتی کہ دانت درست
اور ریش پھر سیاہ ہو جاوے کاہی ہر رنگ کا وہ پس چاہئیے کہ رنگ زرد کو کہین لیکن
رنگ سبز جو ہلکا ہو اوسپر اطلاق کرتے ہین اور بعضی گھسیس بھی ہے جو ایک قسم ہے ترکاری
کی کاہو نام دارو کاسہ پیالہ کب ظرف زمانی ہے کہ محل استفہام مین استعمال پاتا ہے
مثلاً کب جاوگے یعنی کسوقت کبت اشعار ہندی بہاکا کے کبتا وہ شخص کہ اشعار ہندی
بہاکا کے تصنیف کرے کپوت کاف مفتوح اور پاے فارسی مضموم اور واو معروف تو
ناخلف کپڑا راے ہندی سے قماش سوت سے بنا ہوا کپڑے پہننے کی جامہ ہاے پوشیدنی
کپاس پنبہ غیر محلوج کتا کاف مضموم اور تاے فوقانی مشدد دستے سگ کتیا کاف مضموم
اور تاے فوقانی ساکن اور یاے تحتانی مع الالف سے مادہ سگ کتی تاے فوقانی مشدد

مکسور ہے مع یاے تحتانی معروف کے مثلہ لیکن محاورہ میں گیتا بہت مستعمل ہے گُتکی کاف
مضموم اور تاے ہندی ساکن اور کاف تازی مکسور مع الیا ہے نام وار و اور دانت کا
صدمہ پہونچانا رشتہ کاغذ باد کو اسطرح سے کہ کاغذ باد کے زور سے ٹوٹ جاوے کُٹھ کاف
مضموم اور تاے ہندی مفتوح اور میم ساکن ہے کُنبہ اور قبیلہ کُٹّی کاف مضموم اور
تاے ہندی مشددہ اور یاے معروف سے ایک چیز ہے کہ کاغذ کو پانی میں تر کر کر خوب کوٹتے
ہیں تاکہ اجزا اوسکے باریک ہو کر مثل خمیر کے ہو جاویں اور اوس سے جلد کتاب اور قلمدان
وغیرہ بناتے ہیں کُٹھارا تغار چوبین کٹورہ کاسہ سی یا روئین کُٹھار کاف مفتوح اور تاے
ہندی مع الالف سے سلاح معروف کٹاری کٹار خورد کچاوہ محمل شتر کچرا تصغیر کاجل
کی بابدال لام براے مبالغہ کچرا جیم فارسی کے ساتھ سبزہ خورد کہ ہنوز پختگی پر نہ آیا ہو
کُچ کاف مضموم اور جیم فارسی ساکن ہے سر پستان کچیلا کاف تازی مضموم اور جیم فارسی
مفتوح اور یاے تحتانی ساکن اور لام مع الالف سے مترادف میلی کا لیکن استعمال اسکا
میلے لفظ کے ساتھ آیا ہے اور تنہا نہیں دیکھا گیا آتش کا شعر ہے اسطرح میلی کچیلی تو نہ
آفت ہو تم + گر تکلف کرو کچھ پھر تو غضب لاو اجی + کچا خام کچا ہونا کھسیانا ہونا کچیانا
کھسیانا کرنا اور اول کسی ارادہ سے باز رہنا اور دوسرا کسی ارادہ سے باز رکھنا ہے کچ پچ بہت
آدمیوں کا مالک باتیں کرنا کچیا کاف مفتوح اور جیم فارسی ساکن اور یاے تحتانی مع الالف
ہے جو شخص کہ اپنے ارادہ سے اندک خوف سے باز رہے کچالو ترکاری معروف کچنال درخت
معروف کچنال کی کلی غنچہ درخت کچنال کا کچومر قاش ہاے انبہ خام کہ اوس سے اچار بناتے ہیں
اور چٹنی بناتے ہیں جیم کے باے موحدہ اور واو اور باے موحدہ کے درمیان نون غنہ
کہتے ہیں کچومر کرنا کسیکو مار کر قریب ہلاک پہونچانا کچہری یہ لفظ باعتبار الفاظ کو مونث

کچرا نام کو معلوم ہوتا ہے لیکن واقع مین خلاف اسکے ہے کیونکہ کچری ایک ثمر ہے کہ جو جنگلمین
بکثرت ہوتی ہے صحرائی ہے اور بعضے اسے کالان ترا اور دراصل ہے قسم خربزہ کی اور شاید اوس لفظکی
تانیث ہے اور بیان تانیث بلحاظ خوردی حجم کے ہو نہ بلحاظ اوسکے کہ خربزہ خورد تر ہے اور شاید اسے
بلحاظ ہو چونکہ گودا اوسکا تخم مثل خربزہ کے ہے گویا وہی کچرا ہے کہ جسکی نسبت خورد تر ہے واللہ اعلم
بالصواب کدو دال مہملہ مخففہ سے ثمر معروف جسکو گھیا کہتے ہین اور اوسکو عرف مین کدو
دال مشددہ سے کہتے ہین اور یہ مخفف بمعنی لگا ہے جسکو کبھو بای موحدہ غلط آلما استعمال کرتے
ہین اور چونکہ یہ لفظ مشترک ہے ایک شاعر نے اسکو شعر فارسی مین خوب باندھا ہے اور اس
لفظ کی دو معنی کا فائدہ بخشتا ہے وہو ہذا ہ گفتم درین بہار گہے بادہ بخوری ہ از ناز گفت
آن بت ہندو کہ کدو ہ چونکہ مجیب ساکن ہے پس معنی شعر کی یہ ہوئے کہ مین نے پوچھا کہ
اس بہار مین کبھی تو شراب پیتا ہے اس معشوق ہندو نے ناز سے کہا کہ لگا ہے اور چونکہ
کدو ظرف شراب بھی ہوتا ہے اور تکرار افادہ کثرت کا کرتے ہین جیسے چپن چپن لگل لگل
وغیرہ آن پس معنی یہ ہوئے کہ بسیار بسیار اور نہ مطلق بسیار بلکہ استعارہ کہ اوس سے کئی کدو لبریز
ہو سکین کدال کاف مضموم سے ایک آلہ ہے زمین کھودنی کا کدارا کاف مکسور سے نام ہے ایک
راگ کا کراہ کاف مفتوح اور رای مہملہ مع الالف اور ہای ساکن سے وہ صدائے حزین کہ
کہ بیمار مین بلا اختیار نکلے گراہ کاف مضموم سے وہ راہ جسمین سے آمد و رفت متروک ہے کریل کاف
مفتوح اور رای مہملہ مکسور اور یای تحتانی ساکن سے نام ہے ایک درخت کا کرپا کاف مکسور
اور رای مہملہ ساکن اور بای فارسی مع الالف سے مہربانی یہ لفظ ہندی ہے اور استعمال
اسکا پنڈت ہندی خوان یا اکثر ہندو جو فارسی سے بہرہ نہین رکھتے کرتے ہین کروٹ کاف
مفتوح اور رای مہملہ ساکن اور واو مفتوح اور تای ہندی ساکن سے ظاہرا بمعنی پہلو کے

ہے کروٹ لینا اس پہلو سے اوس پہلو ہونا کروٹ بدلنا اس پہلو سے دوسرے
پہلو پر کر دینا لشبہ لیکہ ایک پہلو پر لیٹے ہوئے دیر ہوئی ہو کریدنا کاف مضموم سے لکڑی یا
آہن یا سر تیز سے خاک یا آتش کو کسی چیز کی تلاش کے واسطے ہٹانا کریدنی یاے معروف سے
وہ چوب کہ اوس سے آتش تنور اور دیگدان کی اولٹ پلٹ کریں کرنڈ کاف مضموم اور را
مہملہ مفتوح اور نون ساکن اور دال ہندی ساکن سے ایک پتھر ہے کہ اوس سے چاقو
یا تلوار تیز کرتے ہیں کرم کاف مفتوح اور راے مہملہ مفتوح اور میم ساکن سے ہندی
میں معنی تقدیر کے ہو اور یہ لفظ بھی سواے ہنود کے اور کسی کی زبان پر نہیں چنانچہ بولتے
ہیں ہماری کرم میں یہی لکھا تھا کرارہ کاف مفتوح سے اور رے مہملہ مع الالف جو چیز یا
نان دانتوں میں دبنے کے وقت فی الجملہ سخت معلوم ہو اور دانت سے توڑنے کے وقت ایک گونہ
اوس سے آواز پیدا ہو اور اس لفظ کا اطلاق مذکر پر ہوتا ہے کراری مونث کرارہ کڑ رائے
ہندی سے تخم معصفر کڑوا تلخ اس کا اطلاق مذکر پر ہے کڑوی تلخ اس کا اطلاق
مونث پر ہے مثلا بادام کڑوا اور بولی کڑوی کڑوات تلخی کڑکڑانا آواز کرنا کمان کا
اتار دینے کے وقت کڑھنا کاف مضموم اور راے ہندی ساکن مخلوط الہا سے اندوہگین
ہونے کے واسطے کڑاہ کڑھائی کلاں کڑاہی کڑھائی خورد کڑکڑ چبانا چبانا کسی چیز کا اس
طرح سے کہ دانتوں کے صدمہ کی صدا بلند ہو کڑا حلقہ آہنی کہ اکثر سقف میں نصب
کرتے ہیں اور حلقہ سیمیں یا زریں کہ عورتیں ہاتھ اور پاؤں میں پہنتی ہیں اور یہ قسم
زیور سے ہے اور بمعنی سخت کے کڑی بھی ظاہر میں یہ مونث ہے کڑا کے واسطے لیکن یہ خلاف اوس کے ہے
سو اس لیے کہ کڑی وہ چوب دراز ہے کہ سقف اوس سے تیار ہوتی ہے اور بمعنی سخت کے لیکن
فرق اتنا ہے کہ اس معنی میں اول مذکر اور یہ مونث ہے کڑک کاف مفتوح اور رے ہندی

ساکن اور کاف تازی مع الالف سے وہ کبت یعنی اشعار ہندی کہ بادفروش وقت
جنگ کے باآواز بلند پڑھین کہ وہ مشتمل اوپر تعریف اور توصیف بہادرون اور سپاہیون کے
ہوتی ہین یہ مثل زنجیر کے ہین عرب مین کسن آ مرہوگئے سو جو سخت کھینچ کر باندھنے کو کہتے ہین
کسا او سخت ہونا کسی چیز کا کسان کاف تازی مکسور اور سین مہملہ مع الالف اور نون
ساکن سے کار زندہ کشت کستی کاف مفتوح اور سین مشددہ اور یائے معروف سے ایک آلہ ہے
باجہا نون اور گل کا رونکا اوسکی فارسی رسالہ لغات ہندی مین کلند لکھی ہے کسنب معصفر
کسیس زاک سیاہ کسیرو نام ہے ایک بیج کا کہ اوسکو کبھی خام اور کبھی بریان کرکر کھاتے ہین
اور رنگ اوسکا سیاہ اور بقدر آلوبخارا کے ہوتی ہے کسیرا یائے مجہولہ سے ایک ملائکہ ہے کہ طرف
مسیح کو بیع کرتے ہین کسیکی روح پیاسی تھی ایسی محل مین کہتے ہین کہ سبوی تیرا از آب پر تشوہ
ٹوٹ جاوے شعر سے مغان اب شیشہ ہی ہاتھ سے تیری جو ہے ٹوٹا + کسی مے کش کی شاید
روح یہان پیاسی بھٹکتے ہے + کفت جاگ کفنا یعنے کفن پہنانا مردہ کو کفنی وہ کپڑا جو
درمیان سے پھاڑکر فقیر اگلی مین ڈالین یا مردہ کے گلے مین وقت کفن کے پہناوین کفن چور
کفن دزد دیگر کاف اول مفتوح اور کاف دوم مضمومہ مفتوح اور رائے مہملہ ساکن سے ایک قسم
ہے حقہ کی گگڑ والا وہ شخص کہ حقہ باجرت پلاوے گگڑ کا دم کشش حقہ مخصوص کی لکڑی کاف
اول مفتوح اور کاف دوم ساکن اور رائے ہندی مکسور اور یائے تحتانی معروف سے ہیار گکڑی
کاف اول مضموم سے سوت کھلے سے وقت کاتنے کے پیچیدہ ہو جاوے کل روز گذشتہ اور
آرام کل کل دونون کاف مکسور سے غل اور شور کرنا اسطرح سے کہ دوسرے کو ناگوار ہو مثلاً
ایسے وقت مین کہتے ہین کیون کل کل کرتے ہو اور اسکو داتا کل کل بھی کہتے ہین کلیہا کاف
مضموم سے اور لام ساکن اور یائے تحتانی مخلوط الہا مع الالف سے ظرف معروف بطور آبخورہ

کی لیکن اوس سے بہت خورد اور وہ اکثر عطارون کی دکان مین شربت وغیرہ کی دینے کے کام آتی ہی کلچہ قرص نان بشکل مخصوص کنارہ کہ تنور مین پکتی ہی اوسکو فارسی مین کلیچہ یاے تحتانی کے ساتھہ بعد لام کے کہتے ہین کلیجہ کاف مفتوح اور لام مکسور اور یاے تحتانی مجہولہ اور جیم تازی مفتوح مع ہا یا مع الالف سی جگر لیکن اطلاق اسکا بیشتر جگر انسان پر ہوتا ہی کلیجی ہرچند تانیث کلیجہ کی ہی لیکن اطلاق اسکا جگر حیوانات مثل گوسپند و گاؤ وغیرہ پر ہی کلاونت ایک طائفہ ہی گانیوالون کا کلال شراب فروش کلہ کاف مفتوح اور لام مشدد سے معروف اور نام ایک ترکاری معروف کا اور لاف اور بآواز بلند بولنا کلمہ لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ کلمہ گو مسلمان کلگی ایک چیز ہے کہ زیبائی کے واسطے سر اور دستار پر رکھتے ہین فارسی مین جیغہ کہتے ہین کمر بند پٹکا اور عرف حال مین ازار بند کو بھی کہتے ہین کمر کسنی کمر کا سخت کھینچکر باندھنا کمر تھامنی کسیکی اعانت اور امداد کرنی کسیکی وقت کار کے جب وہ بیدل ہو چلا ہو کمر نہ ہارنی امیدوار کرنا فلاح آیندہ پر تا کہ کسی امر خاص کے ارادہ سے باز نہ آوے کمرک نام ایک میوہ کا اور نام ایک کپڑے کا ہی کہ اوس کا رواج زمانہ حال مین بسبب انگریزان کے ہوا ہی کم قلیل کمی نجات کمتی بعد میم کے تاے مکسور مع یاے تحتانی معروفہ کی قلت اور یہ لفظ کمی کو خراب کرکے بنایا ہی اگرچہ عوام سب اس لفظ کو تلفظ کرتے ہین مگر کبھی خواص کی زبان سے بھی گوش زد ہوا ہی + کم طالعی کم نصیبی کم زور جو زور کم رکھتا ہو کمالہ جنگ زرگری بہادرانون کی کمیلہ کاف مفتوح اور میم مکسور اور یاے تحتانی مجہولہ سے مذبح اور یاے معروفہ سے نام ہے دوا کا کمر فتح راے سے جوچل نسکے سوداکا قطعہ گھوڑی کی ہی جو ہین سہ کم زور ہے استقدر کہ اگر اوسکے نعل کلاہ ماہ گلاگی تیغ بناوے کبھو لہار + ہے دلکو یہ یقین کہ وہ تیغ روز جنگ + رستم کے ہاتھہ سے نہ چلے وقت

